اشک ہوتے نہ رواں دیدۂ شبنم سے کبھی
پھول گلشن میں نہ یوں چاکِ گریباں ہوتا

نوحہ خواں ہوتی نہ یوں صحن چمن میں بلبل
سوکھ کر کانٹا نہ یوں خارِ مغیلاں ہوتا

کوئی بھی سنتا نہ کوئل کی فُغان ساون میں
دیدۂ ابر بھی اِس طور نہ گریاں ہوتا

ہچکیاں بھرتا نہ شیشہ کبھی میخانے میں
موج صہبا میں نہ یہ شُعلہ لرزاں ہوتا

غنچے ہوتے نہ کبھی مہر بہ لب اے میکشؔ
سرو کیوں باغ میں یوں ششدرہ و حیران ہوتا

☆☆☆

# دشتِ کربلا

دشتِ کربل نہ کبھی خلد بہ دامان ہوتا
اس میں شامل نہ اگر خونِ شہیدان ہوتا

دِل میں ارمان کوئی ہوتا تو یہی ہوتا
کربلا والے! تیری دید کا سامان ہوتا

بہرحق شاہ اگر یوں نہ نچھاور ہوتے
اتنا روشن نہ کبھی نامِ مسلمان ہوتا

دین حق موت کو لبیک نہ خود کہتا اگر
دین حق کا کوئی پھر کیسے ثنا خوان ہوتا؟

کتنے اشکوں کے دئے تھے سرِ مژگان روشن
کیوں چراغان نہ سرِ شام غریباں ہوتا؟

ذوالجناح آیا تو تھا شاہ نہ تھے اس پر سوار
کوئی نم دیدہ نہ کیوں شامِ غریباں ہوتا؟

شرم آئی نہ تجھے اتنی بھی اے ابن زیاد
تشنہ دہنوں کی تو کچھ پیاس کا سامان ہوتا

اور تو اور سکینہؑ[1] کو بھی بخشا نہ گیا
سب تھے خونخوار مگر کوئی تو انسان ہوتا

الاماں! اصغرؑ و اکبرؑ پہ بھی ٹوٹی بجلی
اس سے بہتر تھا میری موت کا سامان ہوتا

ننھے بچوں پہ بھی تیروں کے ہوئے وار پہ وار
خونِ معصوم تو اس طور نہ ارزاں ہوتا

اس ستم پر تو قیامت بھی ہے پانی پانی
کبھی نمرود بھی اتنا نہ ستم ران ہوتا

وار کرتے نہ کبھی خیمہ زینبؑ پہ یزید
ایک بھی ان میں اگر صاحبِ ایمان ہوتا

[1] امام حسینؑ کی پیاری بیٹی جس کی عمر چار سال تھی اُسے شمر ملعون نے طمانچے مارے۔

شرم کچھ تجھ کو ہی اے گردشِ دوران ہوتی
ابن صفدر تو نہ یوں بے سروسامان ہوتا

ہاتھ اُٹھتا نہ تیرا شاہ پہ اے شمرِ لعین
نور عِرفان سے ترا دل جو فروزاں ہوتا

ذرے ذرے سے صدا آتی تھی یا ابن علیؑ
خاک کربل پہ نہ کیوں سایۂ یزدان ہوتا؟

حق پرستوں پہ اگر ظلم وستم نہ ڈھاتے سُفاک
کیوں نہ شیون تہہ نہ گنبدِ دوران ہوتا ؟

یہ شہیدوں کے لہو کا تھا اثر اے میکشؔ
کیوں نہ ہر اشک مرِا لعل بدخشان ہوتا؟

# شاہِ کربلا

شمر لعین کو کیا ملا بچوں کو مار کے
ننھے دلوں میں پیاس کے خنجر اُتار کے
ظالم کا تیر جب لگا اِک شیر خوار کے
نالے گئے ہیں عرش تک اس جاں زار کے

گُم سُم ہوئی سکینہؑ بھی بابا پُکار کے
اب اور کیا ستم کہوں اُس نا بکار کے
آئی نہ شرم چادر زینبؑ اتار کے
احسان سارے بھول گئے حیدرِ کرارؓ کے

اس ظلم پر تو ظلم بھی خود آب آب ہے
اس تک دِل سحاب میں اک اضطراب ہے
برق تپاں کے دِل میں بھی اِک اِلتھاب ہے
جلوے تڑپ رہے ہیں دِل پر شرار کے

کربل کے سانحہ کا یقیناً ہے یہ اثر
لرزہ ہے طاری آج تک ماہ و نجوم پر
کیا عرش و فرش، کون و مکان، کیا شجر حجر
پراں ہیں ہوش آج تک لیل و نہار کے

چہرہ ہے زرد چاند کا، تارے ہیں کانپتے
جن و ملک بھی خوف کے مارے ہیں کانپتے
کربل کے سانحہ پر تو سارے ہیں کانپتے
لرزاں ہے تار دامنِ صد تار تار کے

اے عندلیب مجھ کو نہ دے تو نوید گُل
میں سُن رہا ہوں کتنے ہیں پیاسوں کا شور و غل
میرے لئے حرام ہے یہ بزم جام و مُل
لے جا جہاں سے لائی ہے یہ دن بہار کے

ابن علیؑ حسینؑ کا غم لا زوال ہے
صفدر کے نورعین کا غم لا زوال ہے
تشنہ لبوں کے بین کا غم لا زوال ہے
قربان جاؤں ایسے غمِ پائیدار کے

جب تک رہے گا وِردِ زبان کبریا کا نام
اور اس کے ساتھ ساتھ مِرے مصطفےٰؐ کا نام
آئے گا اس کے ساتھ ہی شہ کربلاؑ کا نام
کیا مرتبے ہیں دوشِ نبیؐ کے سوار کے

آیا ہوں لے کے بزم حسینؑ میں اے ظفرؔ[1]
نے گُل، نہ شاخ و سبزہ ہی، بے شبنمیں گہر
لایا ہوں وہ بھی شعروں کے سانچے میں ڈھال کر
دو چار اشک دیدۂ خونبابہ بار کے

کیجیئے اگر قبول تو سب کچھ مِلا مجھے
سمجھوں گا مل گئے ہیں شہ کربلاؑ مجھے
مطلوب ہے نہ داد، نہ کوئی صلہ مجھے
مجھ پر کرم بہت ہیں مرے کردگار کے

☆☆☆

[1] سید ظفرؔ کاظمی مرحوم

# رضائے حق

جس نے رضائے حق میں سبھی کچھ لُٹا دیا
گھر بار کا تو ذکر کیا، سر تک کٹا دیا
پایہ یزیدیت کا جہاں میں گھٹا دیا
جھنڈے گڑے ہوئے حسینؑ وقار کے

کوئی نہ پھر حسینؑ سا آئے گا دوسرا
ایسا عظیم فدیہ کسی نے دیا ہے کیا؟
تلوار کے بھی سائے میں سجدہ کیا ادا
اللہ رے سجدے اس شہہ سجدہ گزار کے

روشن ہر ایک پر شہادت حسینؑ کی
ختم الرسُلؐ کے لختِ جگر نورعین کی
توقیر جس سے اور بڑھی کعبتین کی
واصلِ بحق وہ یوں ہوئے امت سنوار کے

کربل کے سانحہ پہ تو حیران ہے خود خدا
سُن کے جسے رواں رواں سب کا ہے کانپتا
واللہ شیر کربلا تھے شیر کربلا
رطب اللسان سبھی ہیں شہہ نامدارؑ کے

پیاسوں کو ایک بوند بھی پانی نہ مل سکا
اس پر بھی جب امام نے ہارا نہ حوصلہ
اپنا سا لے کے رہ گئے مُنہ سارے اشقیا
سحر و فسون بھی چل نہ سکے اقتدار کے

شاہِ شہاں، شہہ امم، سالارِ دین کی بات
اس فاطمہؑ کے لال کے ماہ مبین کی بات
روشن ضمیر و ہادیٔ روشن جبین کی بات
ذرے چمک کے کہتے ہیں اس ریگزار کے

جس پر بہا ہے خون شہہ دین پناہ کا
ٹوٹا ہے جس پہ قہر یزیدی سپاہ کا
اک غلغلہ تھا پیاس کے مارے کراہ کا
بچے بھی چل بسے جہاں پانی پکار کے

پروا نہیں جو اصغرؑ و اکبرؑ ہوئے نثار
عباسؑ جاں نثار بھی کٹ کر ہوئے نثار
پھر کیا ہوا، جو سارے بہتر ہوئے نثار
جیتی ہے بازی سید الشہداء نے ہار کے

ابلیسیت کے آگے نہ انسانیت جھکی
کب شیطنیت کے آگے ہے یزدانیت جھکی؟
حقانیت جھکے گی نہ حقانیت جھکی
دیکھے تو حوصلے کوئی اس حق شعار کے

میکش! شہ ہدیٰؑ کی شجاعت کے میں نثار
اُس شاہِ کربلا کی شجاعت کے میں نثار
محبوب مصطفےٰؐ کی شجاعت کے میں نثار
ہر بزم میں ہیں تذکرے اس بختیار کے

امت کو جس نے کی ہے نئی زندگی عطا
وہ جس نے لاالہ کو بخشی نئی جلا
اسلام کا زمانے میں ڈنکا بجا دیا
قربان جاؤں ایسے شہہ نامدارؑ کے

# کربلا کا جانباز

جو کرب و بلا جھیلتا ہے راہِ خدا میں
خود جان پہ جو کھیلتا ہے راہ خدا میں
وہ موت کے اس وادئ پر خار میں آئے

لبیک بصد شوق جو کہتا ہے اجل کو
حق ہی کیلئے باندھتا ہے سر سے کفن جو
حق یہ ہے وہی عرصۂ پیکار میں آئے

دم موت کا سو جان سے سو دِل سے بھرے جو
خود اپنے لہو سے اسے سیراب کرے جو
جان باز وہ کربل کے شفق زار میں آئے

ہاں، جی سے گذرنا ہو جسے آن کی خاطرِ
جو کود پڑے خطرے میں ایمان کی خاطرِ
وہ حضرت شبیرؑ کے دربار میں آئے

فردوس بریں کی بھی تمنا نہیں اس کو
کچھ عرش معلیٰ کا بھی سودا نہیں اس کو
کربل کے جو صحرائے طرب زار میں آئے

مست مئے عرفان نہیں میرا دِل مغموم
یہ جام تو انوارِ حقیقت سے ہے محروم
تاثیر کہاں سے مرے اشعار میں آئے

# شمعِ حسینیتؑ

قِصّہ بہتروں کا سنایا نہ جائے گا
روتے دِلوں کو اور رُلایا نہ جائے گا

داغِ غم حُسینؑ دِکھایا نہ جائے گا
قلب طپاں کو اور تپایا نہ جائے گا

کربل کے ریگزار پہ جایا نہ جائے گا
جا کر وہاں سے لوٹ کر آیا نہ جائے گا

پُوچھیں گے کِن سے جا کے یہ گذری ہے اُن پہ کیا؟
جو سو رہے ہیں اُن کو جگایا نہ جائے گا

مردانِ حق نے کر دیا ثابت یہ بعد قتل
حقانیت کا نام مِٹایا نہ جائے گا

روشن کیا ہے جس کو لُہو سے حُسینؑ نے
تا حشر وہ چراغ بُجھایا نہ جائے گا

جیسے لہو میں اپنے نہائے شہ اُمم
ایسے کسی سے اور نہایا نہ جائے گا

نوک سناں پہ بھی رہا اُونچا سر حسین
مردِ حقی کے سَر کو جُھکایا نہ جائے گا

دوشِ نبیؐ پہ رہتے تھے ہر وقت وہ سوار
سِبط نبیؐ کا پایہ گھٹایا نہ جائے گا

حکم یزید سُن کے تو شیطان بھی کانپ اُٹھا
تشنہ لبوں کو آب پلایا نہ جائے گا

لاشوں پہ جو کھڑا کیا سبطِ رسولؐ نے
معبد کسی سے بھی وُہ گرایا نہ جائے گا

لوحِ جہاں سے نام حق بھولے سے بھی کبھی
حرفِ غلط کی طرح مِٹایا نہ جائے گا

اسلام پر ہے شاہِ شہیداں کا وہ کرم
اُمت سے حشر تک جو بھلایا نہ جائے گا

نامِ شہید لینا بھی کارِ ثواب ہے
خُود کو اگر شہید بنایا نہ جائے گا

جب تک یزیدیت کی مُسلّطؔ ہیں ظُلمتیں
شمعِ حُسینیت کو بُجھایا نہ جائے گا

کربل کے لالہ زار کی ہے جاوداں بہار
اُس سمت تو خزاں کا بھی سایہ نہ جائے گا

نامِ وفا پہ مرمٹے اہلِ وفا، مگر
نقش وفا جہاں سے مٹایا نہ جائے گا

میکشؔ! مزید کہہ کے یہ اشعار جاں گداز
سوزِ نہاں کو اور بڑھایا نہ جائے گا

# ادائے دِگر

حُسینؑ! جو بھی ترے سنگِ در سے گزرا ہے
دیدارِ روضۂ خیر البشر سے گزرا ہے

گذر سکا ہے نہ کوئی اُدھر سے گزرے گا
میرے نبیؐ کا نواسہ جدھر سے گزرا ہے

وہ راہِ سخت تھی تلوار کی بھی دھار سے تیز
حُسینؑ سِبطِ نبیؐ جس ڈگر سے گزرا ہے

صِراطِ حق پہ ذرا چل کے دیکھئے تو سہی
خود ہی کہو گے کہ پانی بھی سر سے گزرا ہے

ہنسی اُڑاتا ہے جو موت کی وہی رہرو
کٹھن ڈگر سے، رہِ پر خطر سے گُزرا ہے

گزرنا یوں تو سبھی کو ہے دار فانی سے
مگر حُسینؑ ادائے دِگر سے گُزرا ہے

قدم قدم پہ وہاں تھے صعوبتوں کے پہاڑ
حرم کا قافلہ جسِ رہ گزر سے گُزرا ہے

وہی ہے مردِ مجاہد وہی رزم شناس
کٹا کے سر کو جو تیغ و تبر سے گزرا ہے

شہید جو بھی ہوا ہے بقائے حق کیلئے
وہ اس جہاں سے بڑے کروفر سے گزرا ہے

پیا ہے جام شہادت کا جس نے کربل میں
وہ کہکشاں سے، دیارِ قمر سے گُزرا ہے

ہے خُلد سے بھی پرے اِک جہانِ خُلد آباد
جو حق نگر ہے وہی اُس نگر سے گزرا ہے

روش روش کو بہارِ شگفتگی دے کر
یہ کون جادۂ پُر خار پر سے گزرا ہے

نہ دب سکے گا کبھی خیر و شر سے دُنیا میں
یہ کہہ کے قافلۂ شب کا سحر سے گزرا ہے

یہ کلغی والے "کو یا ہے حُسینؑ" کو معلوم
جو دِل پہ سانحہ مرگِ پسر سے گزرا ہے

نہ سوچا حُرملہ تو نے، کماں سے جب چھوڑا
وہ تیر چھیدتا کِس کے جگر سے گزرا ہے

صدف سے پُوچھ، یہ بطن صدف کو ہے معلوم
جو دِل پہ صدمہ شکستِ گہر سے گزرا ہے

لُٹا کے اپنا اثاثہ، کٹا کے سر اپنا
یہ کون وادیٔ وحشت اثر سے گُزرا ہے؟

طواف میں ہیں اُسی کے یہ مہر و ماہ و نجوم
جو کھیلتا ہوا برق و شرر سے گُزرا ہے

فضا میں کیسی یہ جھنکار ہے سلاسل کی؟
''حرم کا قافلہ شاید ادھر سے گزرا ہے''

اُسی کی جھولی بھری ہے گُلوں سے دُنیا میں
برہنہ پا جو ہر اِک خار پر سے گزرا ہے

سپر کو چیر کے رکھ دے وہ مثل تیغ اجل
جلالِ شیر خداؑ جس نظر سے گزرا ہے

ملے ہیں شاہِ شہیداں وہیں مجھ کو
مِرے خیال کا اشہب جدھر سے گزرا ہے

نسیم کُوفہ و کربل بھی اُس میں شامل تھی
ہوا کا جھونکا جو کوئے ظفؔر سے گزرا ہے

حضورِ داورِ محشر جو لے گئے اُس کو
نظر جھکائے شمر ڈر سے گزرا ہے

سزائے نارِ جہنم کا مستحق ٹھہرا
سبھی نے پھیرا ہے مُنہ وہ جدھر سے گزرا ہے

کبھی نہ بخشے گئے اشقیا قیامت میں
شقی ہے جو بھی وہ دارالسقر سے گزرا ہے

ہزار جابر و ظالم ہو کوئی اُس کا مآل
نگاہِ چشم حقیقت نگر سے گزرا ہے

نہ پوچھ وادیٔ کرب و بلا میں اے میکشؔ
بشر کے دِل پہ جو صدمہ بشر سے گزرا ہے

☆☆☆

# کردارِ حسینؑ

کون سا جور ہے وہ ہم پہ جو ڈھایا نہ گیا؟
کون سا حشر بلا خیز اُٹھایا نہ گیا؟

قِصّہ کرب و بلا پوچھنے والو! بس بس
کیا بتائیں؟ ہمیں کس طور ستایا نہ گیا

بُوند پانی کی بھی پینے کو میسر نہ ہوئی
کون سا تیر ہے جو ہم پہ چلایا نہ گیا

اس کی پرواہ نہیں حق کیلئے جان گئی
سر پہ جو رحمت یزداں کا تھا سایا نہ گیا

کوئی دیکھے تو سہی عظمتِ کردارِ حسینؑ
سر کٹایا تو گیا، سر کو جھکایا نہ گیا

ہم حسینیؑ ہی ظفر یاب ہوئے آخر کار
لوحِ عالم سے نشاں حق کا مٹایا نہ گیا

# شاہ شہیدانؑ

۱

صف بہ صف چڑھ کے جو کفار کے لشکر آئے
سر کٹانے کو بہتر ۷۲ کے بہتر ۷۲ آئے
جب وہاں تیغ بکف سارے ستمگر آئے
اہلِ دین بھی یہاں ہاتھوں میں لئے سر آئے
سرفروش ایسے نہ دیکھے، نہ سُنے ہم نے کبھی
کیسے کیسے یہاں جانباز و دِلاور آئے
نخلِ اِسلام کیا اپنے لُہو سے شاداب
کام اسلام کے آئے تو بہتر ۷۲ آئے
جو تھا ارشادِ نبیؐ جو تھا پیام احمدؐ
اُس کی تعمیل فدایانِ حرم کر آئے
شاہِ دیندارؑ سا آیا ہے، نہ آئے گا کوئی
یوں تو آنے کو بہت ہادی و رہبر آئے
بہرِ حق سر کو کٹا دینا کوئی کھیل نہیں
ہے کوئی شاہ شہیداںؑ کے جو ہمسر آئے
چشم سر خوش، دِلِ پُر نور، جبینِ روشن
واہ کس شان سے لختِ دِلِ حیدرؑ آئے

سر دیا سر نہ جھکا مردِ حقی کا ہرگز
وار شمشیر کے آئے متواتر آئے
شیر مولیٰؑ کے جگربند کا یہ عزم بُلند!
سر کٹے، سر نہ جُھکے وار مکرّر آئے
فرش بھی کانپ اُٹھا، عرش بھی تھرا اُٹھا
عزمِ راسخ لئے جب رن میں غضنفر آئے
فی سبیل اللہ پڑا معرکہ رَن میں ایسا
زلزلہ آئے کہ جیسے کوئی صَرصَر آئے
ہوش دشمن کے اُڑے سامنے جب تیغ بکف
پسر شیر خداؑ و فاتحِ خیبرؑ آئے
یہی کہتے ہوئے سب شہ کے وفادار لڑے
حوصلہ جس میں ہے آئے، وہ برابر آئے
اِس کی پرواہ نہیں ہم پر سنانیں ٹوٹیں
تیر پر تیر چلیں، دشنہ و خنجر آئے
دے کے جب فدیۂ سَر شاہ چلے سوئے ارم
آگے خود لینے کو کونین کے سرورؐ آئے
لبِ جبرئیل پہ تحسین کا کلمہ تھا یہی
مرحبا! بحرِ شہادت کے شناور آئے

خیر مقدم کو ملائک نے کہا حوروں سے
پُھول برساؤ کہ ہم شکل پیغمبرؐ آئے

آئے نذرانۂ گلہائے عقیدت لے کر
جتنے بھی بزمِ حسینیؑ میں سخنور آئے

یہ زمانے کا ہے دستور ازل سے میکشؔ
اہلِ حق پر تو ہمیشہ یہاں پتھر آئے

# بزمِ عُزا

حشر ڈھانے کو جو کربل میں ستمگر آئے

جان نثاری کیلئے اصغرؑ و اکبرؑ آئے

اور کیا اس کے سوا ہوگی قیامت یارب!

ایک معصوم پہ جب ٹوٹ کے لشکر آئے

بیبیاں رونے لگیں، چادریں سر سے اُتریں

اور تو اور شقی خیمے کے اندر آئے

اُن پہ بھی ٹوٹ پڑا لشکرِ اعدا افسوس!

مشک بردوش جو عباسؑ علمبرؑ آئے

اُف، پیاسوں کی وہ دلدوز کراہیں، توبہ

جیسے سینے میں اُتر کر کوئی نشتر آئے

کِس میں تھی تاب کہ داور سے ملاتا نظریں

اشقیا حشر میں سب کانپتے تھر تھر آئے

نام لیتا نہیں کوئی بھی یزیدوں کا یہاں

سرنگوں ہوگئے جو سرکش و خود سر آئے

دین و دُنیا سے گیا شمرِ لعین آخر کار

ایسا ملعون نہ اب کوئی زمین پر آئے

آئے جو بزم عزا میں اُسے لازم ہے یہی

چشم پُر آب لئے بادِل مضطر آئے

یہ بھی تغیر زمانہ کوئی دیکھے میکشؔ

تشنہ لب تشنہ دہن وارثِ کوثر آئے

# کرب و بلا

اے مومنو! ہیں مشرک و کافر کے نشاں اور
آنکھ اور، نظر اور، زباں اور، بیاں اور

دیکھے تو شہیدوں کا کوئی جذبۂ ایثار
شمشیر کے ہر وار پہ کہتے ہیں کہ ہاں اور

ہے حادثۂ کرب و بلا اپنا جواب آپ
لائے تو جواب اس کا تواریخِ جہاں اور ؟

یہ تشنگی خاکِ مقدس سرِ دریا
خوں اور بھی، اے دیدۂ خون نابہ فشاں اور

پانی کے عوض سب کو ملا تیغ کا پانی
اور اس پہ ستم، شعلہ فِشاں ریگِ طپاں اور

ہر جبر پہ تھے صبر کے پابند وفا کیش
تھا ضبط مکمل کا کچھ اندازِ فغاں اور

یہ زینبؑ و کلثومؑ و سکینہؑ پہ ہے روشن
ہے دردِ نہاں، سوزِ نہاں، کربِ نہاں اور

دل اور، زباں اور ہے دِل ایک، زباں ایک
مُلحد کا نشاں اور ہے، مومن کا نشاں اور

حُر ہوں کہ حُسینؑ ابن علیؑ ہوں کہ ہوں عباسؑ
کہتے تھے سبھی تیروں کی بوچھاڑ میں ''ہاں اور''

سینچے جسے خود آلِ نبیؐ اپنے لُہو سے
اس دھرتی کے سینے پہ ہے وہ باغِ جناں اور

ظاہر ہے اگر یہ تو فقط سِبطِ نبیؐ پر
کس مرحلہ پہ کھلتے ہیں اسرارِ نہاں اور

جو فدیہ سَر دے وہی بس شیرِ خداؑ ہے
قالین کا شیر اور ہے تو شیرِ ژیاں اور

عاشورہ میں ہے سوگ نشیں ہر دلِ پُر خُوں
ہر آنکھ سے بھی خون کا دریا ہے رواں اور

معصوم کے حلقوم پہ تیروں کی یہ بارش؟
مظلوم کی گردن پہ بھی شمشیر رواں اور

ہر جامِ شہادت پہ یہی رٹتے ہیں میکش
اے پیر مُغاں! پیرِ مُغاں!! پیرِ مُغاں اور

# جہادِ حق

رَن بہتر ۷۲ کا پڑا لشکر جرار کے ساتھ
پشتے کشتوں کے لگے تیغوں کی ٹنکار کے ساتھ

خیر و شر کی تھی وغا رزم گاہِ کربل میں
یعنی ٹکر تھی نکو کار کی بدکار کیساتھ

وہ تصادم ہوا تلوار کا تلوار کے ساتھ
اٹ گئی ساری زمیں لاشوں کے انبار کے ساتھ

شاہ جب تیغ بکف نکلے جہادِ حق میں
رَن میں سب کود پڑے قافلہ کے سالار کے ساتھ

عرش بھی ڈر گیا، فرش بھی تھرا اُٹھا
حشر وہ ٹوٹ پڑا ایک ہی یلغار کے ساتھ

پل پڑے لشکر اعدا پہ حسینؑ سارے
دھار خنجر کی مڑی خون کی ہر دھار کے ساتھ

اور تو اور، تعالیٰ اللہ، جہادِ حق میں
ننھے اصغرؑ بھی لڑے دشمنِ خونخوار کے ساتھ

پاؤں پڑتا تھا زمیں پر تو لرزتی تھی زمیں
یوں لڑے شیر علیؑ اہلِ ستمگار کے ساتھ

دہاڑ ضیغم کی تھی، بازو میں تھا زور حیدرؑ
کون لڑ سکتا تھا عباس علمدارؑ کے ساتھ

جیسے بجلی کی کڑک، جیسے چٹختے بادَل
ایسے ٹکراتی تھی ہر تیغ سپردار کے ساتھ

ایک سے ایک حسینؑ تھا قیامت کا لڑنت
اشقا کٹ کے گرے تیغ جگردار کے ساتھ

سر ہتھیلی پہ لئے شہ کے وفادار لڑے
سب کے سرشار تھے دل جذبۂ ایثار کیساتھ

بُرش تیغِ حسینؑ کا وہ جلوہ توبہ!
سر الگ دھڑ سے ہوئے تیغ کے ہر وار کے ساتھ

جس طرف دیکھئے تھی گرم لہو کی بارش
سُرخ دریا تھا رواں برق کی رفتار کے ساتھ

پابسر کیوں نہ نظر آتا یزیدی لشکر
تھی لڑائی پسرِ حیدرِ کرار کے ساتھ

ڈھالیں کٹ کٹ کے گریں، وار پہ جب وار ہوئے
یا علیؑ کی تھی صدا حیدری یلغار کے ساتھ

جس کو دیکھو وہی اُڑتا تھا ہوا میں گویا
بادِ صَرصَر وہ چلی نیزوں کی پُھنکار کے ساتھ

ریگِ صحرا پہ چمکتی تھی سنانیں ایسے
جیسے بجلی کی چمک ابر کی یلغار کے ساتھ

لال حیدرؑ کے لڑے حق کی حفاظت کیلئے
کچھ غرض اُن کو نہ تھی جیت سے یا ہار کے ساتھ

آج تک کفر کے ایواں پہ ہے لرزہ طاری
دیں پناہوں نے لڑی جنگ وہ کفار کے ساتھ

خود دیا فِدیۂ سر سبطِ نبیؐ نے، ورنہ
کِس میں جرأت تھی جو لڑتا شہِ ابرارؑ کے ساتھ

نیزے کی نوک پہ جب شہؑ کے سر کو دیکھا
آئے جبرئیل امین احمدِ مختارؐ کے ساتھ

اتنے میں غیب سے آئی یہ ندا ''دیکھ لیا؟''
کیسے ملتا ہے خدا اپنے پرستار کے ساتھ

☆☆☆

# قطعات

رُوداد شہادت ہے اِس اِک شعر میں پنہاں
اس کیلئے مطلوب نہیں طولِ بیاں اور
سَر باز بہتر کے بہتر تھے یہ خواہاں
تیر و تبر و خنجر و شمشیر وسناں اور
یہ اس کا نتیجہ ہے کہ اِسلام ہمیشہ
رہتا ہے جواں اور جواں اور جواں اور

☆☆☆

جُز ابنِ علیؑ کوئی نہیں شیر ژیاں اور ؟
سَر اپنا کٹا دے جو رہِ دیں میں کہاں اور
تابندہ جو اسلام ہے تو دم سے اُسی کے
ہے اُس سا کہاں دہر میں خورشید نشاں اور؟

☆☆☆

مُجرئی! کون لکھے دیدۂ خونبار کے ساتھ ؟
ارضِ کربل پہ جو بیتی شہِ دیندارؑ کے ساتھ
روح فرسا بھی ہے دلدوز بھی، جاں سوز بھی ہے
واقعہ شاہؑ کو پیش آیا جو گھر بار کے ساتھ

اہلِ حق کیش، تواریخ ہے شاہد اب تک
نہ جُھکے ہیں نہ جھکیں گے رسن و دار کے ساتھ

☆☆☆

آبِ حیواں کی بھی پرواہ تھی جن کو کبھی
جن کی خدمت کیلئے خُلد سے کوثر آئے
آہ وہ تشنہ لب و تشنہ دہن یوں میکشؔ
پانوں پڑنے کیلئے جن کے سمندر آئے

☆☆☆

جو بھی اے سبطِ محمدؐ! تیرے در پر آئے
جھولیاں بھر کے ہی پلٹے وہ ثمرور آئے
جو بھی ایک بار تیرے روضۂ اطہر پہ گئے
لے کے وہ خانۂ دِل اپنے مُنّور آئے

☆☆☆

کیوں نہ ہم لکھیں لعین شمرِ بداطور کے ساتھ
نام بدکارِ سب لیتے ہیں دُھتکار کے ساتھ
یہی القاب سم آلودہ ہیں زیبا میکشؔ
ہر خطا کار وسیہ کار و گنہگار کے ساتھ

☆☆☆

# ڈاکٹر پریمی رومانی

اُردو ادب کے عاشق، علمی و ادبی ماحول کے پروردہ ڈاکٹر پریمی رومانی مشہور دانشور و مصنف ڈاکٹر برج پریمی صاحب کے فرزندارجمند ہیں۔ باپ کی طرح اہل قلم اور صاحب علم ثابت ہوئے۔ والد کا نام روشن کرنے کے ساتھ ساتھ ادب میں خود بھی ایک منفرد مقام بنا چکے ہیں۔ پریمی صاحب شاعری کے ساتھ ساتھ تحقیق و تنقید میں درجن بھر کتابیں تصنیف کر چکے ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کا گھریلو نام سبھاش چند رایمہ ہے۔ اُن کی پیدائش رنگہ ٹینگ عالی کدل سرینگر میں ہوئی ہے۔ میٹرک کا امتحان اسلامیہ ہائی سکول راجوری کدل سرینگر سے پاس کیا ہے۔ گریجویشن کی ڈگری گاندھی میموریل کالج سرینگر اور ڈاکٹریٹ کی ڈگری جموں یونیورسٹی سے حاصل کی ہے۔ ڈاکٹر صاحب آجکل بحیثیتِ پرنسپل ہائیر سکنڈری انسٹی ٹیوٹ فار مائیگرینٹس شاستری نگر کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔

پریمی رومانی صاحب کی ادبی زندگی کا آغاز ۱۹۶۸ء سے ہوا

ہے۔ جدید اُردو شاعری، اوراق، انتخاب مضامین، تحریر وتقریر، ردعمل، تاثرات، سنگِ میل، اقبال اور جدید شاعری، پیش رفت، میزان، برج پریمی ایک مطالعہ، افکار ولی، برج پریمی شخصیت اور فن اُن کی گراں قدر کتابیں چھپ چکی ہیں جبکہ مظہر امام حیات اور فن، تجزیئے اور نئے مضامین عنقریب منظر عام پر آنے والی ہیں۔ اُن کی علمی وادبی خدمات کے اعتراف میں انہیں یو پی اُردو اکادمی ایوارڈ مِل چُکا ہے۔ رسا جاودانی میموریل ادبی ایوارڈ سے بھی اُن کو نوازا گیا ہے۔

دنیا کے پیغمبروں، ائمہ، دانشوروں اور مفکروں کا کام بندگانِ خدا کے اذہان جھنجھوڑنا تھا۔ صراط مستقیم کی نشاندہی کرنا تھی۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کے لئے انہیں لوہے کے چنے چبانے پڑے لیکن وہ ہر حال میں ثابت قدم رہے۔ انہوں نے زبردست تکالیف برداشت کیں لیکن نہ اُف کیا نہ پیغام پہونچانے میں پس وپیش سے کام لیا۔ ہر عظیم انسان کو دعوتِ حق کی زبردست قیمت چُکانی پڑی۔

٦١ ہجری میں اسلام کا حلیہ کس طرح بگڑ رہا تھا؟ ایک عامر اور بد اطوار انسان اسلام کی شبیہ کس طرح مسخ کر رہا تھا؟ اُس کے ارادے کیا تھے؟ ہر کوئی ان سب باتوں سے لاپرواہو کر صرف اپنے حال میں مست تھا یزید نے درہم ودینار کے خزانے ایمان فروشوں کے لئے

کھولے تھے۔ صاحب ایمان لوگوں کے لئے تلواروں کا اعلان کیا گیا۔
دین حق پر کیا بنے گی اس کی کسی کو فکر نہیں تھی لیکن جس انسان نے
صاحب وحی کو اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ جس انسان کی پرورش آغوش
وحی میں ہوئی تھی جس نے خوشبوئے نبوت سونگی تھی وہ انسان اس ساری
تباہی کو کیسے برداشت کرسکتا تھا یعنی فرزند رسولؐ حضرت امام حسین علیہ
السلام۔ وہ اُٹھے بے سروسامانی کی حالت میں اور لوگوں کے ضمیروں کو
تموج بلکہ تلاطُم دینے کی کوشش کی مگر افسوس اس کی قیمت انہیں اتنی چُکانی
پڑی کہ جسکی کائنات میں کوئی مثال نہیں ملتی۔ پریمی صاحب کہتے ہیں۔

اہل دنیا سو گئے غفلت کی چادر اوڑھ کر
فکر میں شبیرؑ تھے اُن کو جگانے کیلئے
گھر کا گھر سب کر دیا شبیر نے حق پر فدا
ظلم کی طاقت زمانے سے مٹانے کیلئے

یوں تو حسینؑ نے راہِ حق میں ایک سے بڑھ کر ایک نذرانہ پیش
کیا لیکن میری نظر میں دو نذرانے سب سے زیادہ قیمتی تھے ایک شیر خوار
علی اصغرؑ اور دوسرا ردائے زینبؑ۔ جب حضرت علی اصغرؑ کا جذبۂ
نصرت اور شوق شہادت جاگ اُٹھا تو انہوں نے پنگھوڑے سے ننھے اور
معصوم جسم نازنین کو گرادیا۔ بے زبانی کی وجہ سے اظہار کیسے کرتے لہٰذا

اپنی سوکھی زبان ہونٹوں پر لا کر بھوک و پیاس کا اظہار کیا۔ مظلوم کربلا کس
طرح اُن کو میدان کربلا میں لائے حضرت انیسؔ سے سنتے ہیں۔

بچے کو لئے گھر سے جو نکلے شہ والا
تھی دھوپ میں تیزی کہ ہرن ہوتا تھا کالا
نکلا تھا کبھی گھر سے نہ وہ ہنسلیوں والا
دامانِ عبا چہرۂ فرزند پہ ڈالا
روتا تھا تو چھاتی سے لگا لیتے تھے شبیرؑ
ہر گام پہ دامن کی ہوا دیتے تھے شبیرؑ

جب باپ نے بیٹے کو مقتل پہونچایا تو حسینؑ فوج یزیدی کی
طرف مخاطب ہوئے۔ ''اے فوج اشقیا!
کیا تم صاحب اولاد نہیں ہو؟
کیا تمہارے سینے میں دل نہیں؟
کیا تم اتنے سنگدل ہو گئے ہو کہ دو بوند پانی کے لئے اس بچے کو
تڑپاتے ہو؟
تمہارا حاکم تو میری بیعت کا طلبگار ہے نہ کہ معصوم بچے کی بیعت کا؟
روز محشر میرے نانا کو کیا جواب دو گے؟''
فوج یزیدی میں کھلبلی پیدا ہوئی۔ ایک دوسرے کا منہ تکنے لگا۔

ہر کوئی ذلت ورسوائی سے شرابور ہونے لگا۔ کلام حسینی اُن کے سروں پر ہتھوڑے مار رہا تھا۔ حسینؑ کے الفاظ پتھر کا دِل بھی پگھلانے کے لئے کافی تھے۔ ہر کوئی اپنے ضمیر کو ٹٹولنے لگا۔ حسینیؑ تقریر سے ذہن جھنجھوڑنے لگے حضرت انیسؔ کے اشعار ہیں۔

کی آہ کسی نے کوئی منہ پھیر کے رویا
دامن کسی جلاد نے اشکوں سے بھگویا
ہر شخص کے اِک تیر لگا قلب پہ گویا
بولا کوئی ایمان بھی گیا دین بھی کھویا
یوں پھول کوئی دھوپ میں مرجھا نہیں جاتا
بچے کا یہ عالم ہے کہ دیکھا نہیں جاتا

جب فوجی کمانڈر ابن سعد کو فوج کی کھلبلی نظر آئی وہ سراسیمہ ہوا۔ فوج کے تیور مزید بگڑنے سے بچنے کیلئے ایک شقی القلب انسان حَرملہ کو اشاروں سے یہ پیغام دیا ''حسینؑ کا کلام منقطع کردو'' اس شقی ازلی نے دوزانو بیٹھ کر ایسا سہ پہلو تیر چلایا کہ تیر سنسناتا ہوا علی اصغرؑ کے گلوئے مبارک کے ساتھ ساتھ حسین کربلا کے بازو میں بھی پیوست ہوا۔ اس طرح خانہ نبوت کا یہ چراغ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے گُل ہوگیا۔ زمین چیخ اُٹھی حسینؑ! یہ خون مجھ پر نہ گرانا مجھ میں تا قیامت قوتِ

روئیدگی ختم ہو جائے گی۔ آسمان پکارا حسینؑ! یہ خون میری طرف بھی نہ پھینکنا مجھ سے باران رحمت سلب ہو جائے گا۔ افسوس حسینؑ کے لئے مُشکل گھڑی آپہونچی۔

انکار آسمان کو ہے راضی نہیں زمین
اصغرؑ تمہارے خون کا ٹھکانہ کہیں نہیں

اب یہ خون تا قیامت حسینؑ کے چہرے کا غازہ بنا۔ یہی خون مل کے وہ پیش پروردگار پہونچ گئے۔ اب حسینؑ کے لئے اس سے بھی سخت ترین مرحلہ آپہونچا۔ انہوں نے ذوالفقار کی نوک سے صحرائے کربلا میں ایک چھوٹی سی قبر کھودی اور وارث خانہ نبوت کو زمین کے حوالے کیا۔ میر انیسؔ کے لفظوں میں

ننھی سی قبر کھود کے اصغر کو گاڑ کے
شبیر اُٹھ کھڑے ہوئے دامن کو جھاڑ کے

کائنات لرز اُٹھی۔ تحتُ الثریٰ سے سِدرۃ المُنتہیٰ تک شور و غوغا بپا ہوا کوہ و دمن میں تھرتھراہٹ پیدا ہوئی۔ صحرائے کربلا کا ذرہ ذرہ ماتم کرنے لگا۔ سمندروں کا پانی اچھل اچھل کر اس مصیبت عُظمیٰ میں شریک ہونے لگا۔ فرات کا پانی اپنی بے بسی پر کناروں سے اپنے آپ کو ٹکرانے لگا۔ آسمان خون کے آنسو رو رہا تھا۔ زمین شرمسار ہو رہی تھی کیوں کہ

لاشہ اصغرؑ اب اُسی کی آغوش میں تھا۔ علی مرتضیٰؑ سورگ سے نکلے حضرت فاطمۃ الزہراؑ کی آہ وفغان نے کائنات میں تلاطم پیدا کیا۔ اس طرح فرزند رسولؐ یزیدی حکومت، اُس کے کارندوں اور چودہ سوسال سے اُن کے نام لیواؤں کے چہروں سے نقاب اُلٹنے میں کامیاب ہوگئے واقعہ کربلا میں حضرت علی اصغرؑ میرے خیال میں سب سے کامیاب وکامران مجاہد ثابت ہوئے۔ اب پریمی رومانی کا یہ شعر ملاحظہ فرمایئے۔

باپ کی آواز سُن کر ہوگیا بے چین وہ
گردنِ نازک پہ اصغرؑ تیر کھانے کے لئے

کربلا ایک لق ودق صحرا اور بے آب وگیاہ میدان تھا زندگی کے سوز وساز سے محروم اور ہنگامۂ زیست وجستجو سے لاتعلق۔ جب حُر امام حسینؑ کے سدِ راہ ہوئے اور کہا "مجھے حکم ہوا ہے کہ آپ کو کوفہ جانے نہیں دونگا"، حسینؑ نے کہا "تو میں مدینہ واپس جانا چاہتا ہوں" حُر نے کہا "مجھے اس کی بھی اجازت نہیں ہے" حسینؑ نے کہا "تو میں اس راستے جانا چاہتا ہوں جو نہ کوفہ جاتا ہو اور نہ مدینہ"۔ حُر اس پر راضی ہوا۔ لیکن فوجیں ساتھ ساتھ چلتی تھیں۔ اسی دوران حاکم کوفہ کا قاصد پہونچا اور کہا کہ حُسین جدھر ہیں اُنہیں اُدھر قیام کرنے پر مجبور کردو۔ اس وقت یہ قافلہ وارد کربلا ہوا تھا۔ حسینؑ نے نام دریافت کیا۔ کسی نے غاضریہ کہا

کسی نے نینوا جب کہ کسی نے کربلا کہا تو حسین پکارے۔ ''کرب و بلا! یعنی رنج و مصیبت بس یہی ہماری آرام گاہ ہے۔'' روز عاشورا جب زمین کربلا خاک و خون میں غلطان ہوئی تو اُس کی قسمت جاگ اُٹھی۔ تین دن بے گور و کفن رہنے کے بعد جب بنی اسد نے شہدائے کربلا کے بدنِ نازنین دفن کئے تو اُس کی عظمت کو چار چاند لگ گئے۔ اب یہ زمین عاشقوں کیلئے سرمۂ بصیرت ہے۔

میرؔ ہوں یا سوداؔ مصحفیؔ ہوں یا انشاؔ، غالبؔ ہوں یا ذوقؔ، اقبالؔ ہوں یا انیسؔ ہر ایک نے اس مٹی سے اپنی وابستگی کی اظہار کیا۔ جوشؔ نے تو اس مٹی کو ہاتھ میں لے کر ایسے نغمے گائے جو نئی پود کے لئے مشعل راہِ ثابت ہوئے۔ اب کربلا لق و دق صحرا نہ رہا بلکہ روئے زمین کے عاشقانِ حسینؑ شب و روز اس کے گرد پروانہ وار طواف کرنے میں فخر و سعادت محسوس کرتے ہیں۔ اب یہ ایک مقدس اور پُر رونق شہر ہے جس کے ساتھ دنیا کے کروڑوں انسانوں کے عقائد اور امیدیں وابستہ ہیں۔ چنانچہ پرتمیؔ صاحب کہتے ہیں۔

کربلا میں اِک نئی بستی بسانے کے لئے
ہو گئے تیار شہہؑ گھر کو لٹانے کیلئے

کربلا کائنات کی درسگاہ حیات ہے اور آزادئ فکر کی ضامن

بھی۔ درسیاتِ کربلا کا سب سے اہم درس یہ ہے کہ ظالموں، جابروں، بادشاہوں، جاگیرداروں، سودخواروں، بندگان خدا کو غلام بنانے والوں، اُن کے ضمیروں اور مالی وسائل کا استحصال کرنے والوں کے لئے کربلا ایک دائمی وارننگ ہے یہ اور بات ہے بقول حضرت اقبالؔ ؎

یک حسینے نیست کو گردد شہید

ورنہ در عالم بسیار ند یزید

درس کربلا یہ بھی ہے کہ حاکم بندگانِ خدا کا خدمت گذار ہے نہ کہ مالک۔ سانحہ کربلا کا دائمی پیغام ہے کہ آزادی رائے انسان کا بنیادی حق ہے اس پر قدغن لگانا کسی کے دائرہ اختیار میں نہیں۔ پریمؔی صاحب کے الفاظ میں

جان تک قربان کردی پر نہ کی طاعت قبول

درسِ آزادی زمانے کو سکھانے کیلیئے

ظاہری طور شہدائے کربلا نے بازی ہار دی۔ اُن کے بدن ہائے نازنین گھوڑوں کی سموں سے پامال کیئے گیے۔ اُن کے سرہائے نازنین نیزوں پر سوار کر کے کربلا سے کوفہ اور کوفہ سے دمشق لے گیے۔ بظاہر یہ شکست دکھائی دیتی ہے۔ لیکن عجیب بات ہے دنیا تب سے اب تک اُن کو فاتحین کے طور یاد کرتی ہے دنیا نے اب مستقل اصول بنایا ہے کہ فتح

میدان جنگ کی نہیں ہوتی بلکہ اصولوں کی۔ اگرچہ شہدائے کربلا چودہ سو سال سے آسودۂ خاک ہیں لیکن بلا لحاظہ مذہب وملت بندگانِ خدا کے دِل ودماغ پر آج بھی حکومت کرر ہے ہیں۔

بہتر ساتھیوں کو ساتھ لے کر آج بھی
زمین پاک پر وہ کرر ہے ہیں راج

شہادت کا تصور کسی نہ کسی طرح دنیا کے ہر تہذیب وتمدن میں موجود ہے ہر خطے اور تہذیب کے لوگ شہداء کی زبردست عزت کرتے ہیں۔ اُن کی یاد بڑے جوش وخروش سے منائی جاتی ہے لیکن جب سید الشہدأ کا تصور ذہن میں آتا ہے تو دنیا کے دانشوروں کی زبانوں پر برجستہ ایک نام آتا ہے حسینؑ ابن علیؑ۔ پریمی صاحب کہتے ہیں۔

سلام اُس پر شہیدوں کا جو ہے سرتاج
سلام اُس پر کہ پائی نیزے پر معراج

محرم شروع ہوتے ہی شاہراؤں، سڑکوں، گلیوں، کوچوں، امام باڑوں، مساجد اور خانقاہوں پر سیاہ پرچم لہراتے نظر آتے ہیں ساتویں محرم سے عزاداری کے جلوس نکلنے شروع ہوتے ہیں۔ یہ جلوس صرف براعظم ایشا میں نہیں بلکہ امریکہ، برطانیہ، فرانس اور جرمنی جیسے ترقی یافتہ ممالک میں بھی نکلتے ہیں۔ حسینؑ حسینؑ کی صدائیں ہر طرف بلند ہوتی

ہیں۔ نذر و نیاز جگہ جگہ کھلائے جاتے ہیں۔ سبیل گاہیں جا بہ جا نظر آتی ہیں۔ گورنمنٹ کی طرف ہر جگہ خاطر خواہ انتظام ہوتا ہے۔ میں نے خود بارہا مشاہدہ کیا ہے کہ جو لوگ اس واقعہ سے پوری طرح ناواقف ہوتے ہیں وہ محرم کے جلوس سے بہت متاثر ہوتے ہیں۔ محرم جلوس دیکھنے کے بعد اُن کی گفتگو بڑی دل چسپ ہوتی ہے۔ پریمؔی صاحب اپنے الفاظ میں دنیا کو جلوس عاشورا کا تعارف دیتے ہوئے کہتے ہیں۔

پریمؔی لُٹ گیا ہے قافلہ جس کا
یہ ماتم ہے اُسی مظلوم و بے کس کا

☆

# ہدیۂ عقیدت بہ بارگاہِ امام علیہ السلام

ڈاکٹر پریمی رومانی

کربلا میں اک نئی بستی بسانے کے لئے
ہوگئے تیار شہہؑ گھر کو لُٹانے کیلئے

اہل دنیا سوگئے غفلت کی چادر اوڑھ کر
فکر میں شبیرؑ تھے اُن کو جگانے کیلئے

گھر کا گھر سب کردیا شبیر نے حق پر فدا
ظلم کی طاقت زمانے سے مٹانے کیلئے

باپ کی آواز سُن کر ہوگیا بے چین وہ
گردنِ نازک پہ اصغرؑ تیر کھانے کیلئے

جان تک قربان کردی پر نہ کی طاعت قبول
درس آزادی زمانے کو سِکھانے کیلئے

کرچکے جب قتل سب کو بجھ گئی ماتم وہاں
آگئے ظالم سبھی خیمے جلانے کے لئے

☆☆☆

# سلام

سلام اُس پر شہیدوں کا جو ہے سرتاج
سلام اُس پر کہ پائی نیزے پر معراج
جو آیا کربلا میں دینِ حق لے کر
رہا بھوکا وہ پیاسا مہمان بن کر
دغا جس سے بُلا کر کوفیوں نے کی
ملی جس کو نہ اِک بھی بوند پانی کی
بہتر ساتھیوں کو ساتھ لے کر آج
زمین پاک پر وہ کر رہے ہیں راج
پریمی لُٹ گیا ہے قافلہ جس کا
یہ ماتم ہے اُسی مظلوم و بیکس کا

☆☆☆

# نثار دہلوی

نثار دہلوی اگرچہ نثار کشمیری ہیں لیکن نثار دہلوی لکھنا زیادہ پسند کرتے ہیں کیونکہ اُن کی زندگی کا کافی حصہ دلی میں بیت چُکا ہے۔ اُن کی پیدائش ۱۳/اپریل ۱۹۳۱ء کو پورش یار حبہ کدل سرینگر میں ہوئی ہے۔ گھریلو نام بدری ناتھ بھان اور والد کا نام آنجہانی پنڈت شام لال بھان تھا۔ والد کے ساتھ زندگی کا کچھ حصہ موچی دروازہ لاہور میں بھی گذارا ہے۔ بڑے شہروں کا لُطف اُٹھانے کے بعد ۱۹۶۸ء سے جموں میں مستقل طور رہائش پذیر ہیں۔

نثار صاحب نے گریجویشن کے ساتھ ساتھ ادیب فاضل و ادیب کامل کا امتحان بھی پاس کیا ہے تعلیم کے دوران اُردو اور سنسکرت اُن کے خاص مضامین تھے۔ محکمہ تعمیرات میں سیکشن آفیسر کے عہدے سے سبکدوش ہوئے ہیں اور آج کل ادبی خدمات و شعروشاعری ہی اُن کا واحد مشغلہ ہے۔ نثار صاحب آل انڈیا ساہتیہ سدن و سپن مالا کمیٹی کے صدر اور پنجابی ادبی سنگم کے سرپرست رہ چکے ہیں۔ بزم بیخود دہلوی کے بھی لائف ممبر ہیں انجمن فروغ اُردو جموں کے بھی نائب صدر ہیں۔

نثار صاحب عام شاعری کے ساتھ ساتھ حسینؑ شاعری بھی تخلیق

کرتے رہتے ہیں۔اُن کے کچھ سلام شاملِ کتاب ہو گئے۔

آج جبکہ ہر جگہ نئے نئے یزید پیدا ہو گئے ہیں جن کا مُدعا و مقصد اپنے سامان تعیش پیدا کرنے اور اپنی چودراہٹ برقرار رکھنے کیلئے بندگان خدا کو غلام بنانا اُن کو اپنے جال میں پھنسانا معمول بن گیا ہے۔ کئی جگہوں پر مذہب کے نام پر خدا کے بندوں کے ساتھ آگ اور خون کی ہولی کھیلی جارہی ہے۔عبادت گاہوں پر حملے ہو رہے ہیں۔کسی جگہ ایک ہی دین کے ماننے والے ایک دوسرے پر گولیوں کی بوچھاڑ کررہے ہیں تو نثار صاحب کو برملا حسینؑ کربلا یاد آتے ہیں اور کہتے ہیں۔

دُنیا کے طول و عرض میں محسوس ہو رہی
انصاف کے تقاضوں میں قلت حسینؑ کی

# سلام

سلامی اسقدر ظالم ستائیں دین کے رہبر کو

کہ ابنِ ساقی کوثرؐ بھی پیاسا جائے کوثر کو

علیمِ علمِ نے اپنی مہربانی سے

بنایا شہر پیغمبرؐ کو بابِ علم حیدرؑ کو

فرشتوں نے کہا "داتا کا سر اونچا ہی رہتا ہے"

چڑھایا نوکِ نیزہ پر عدو نے شاہؑ کے سر کو

خدا جانے نبیؐ کے روح پر اُس وقت کیا گزری

لعینوں نے ستایا جب سبطِ پیمبرؐ کو

فلک پر سب مَلک بھی رو اُٹھے، آنسو بہا بیٹھے

نہلایا جب لُہو میں بحرِ رحمت کے شناور کو

لعینوں سے کہا شہ نے مُجھے تم قتل کرتے ہو

بھلا کیا مُنہ دکھاؤ گے شفیع روزِ محشرؐ کو

جہنوں نے حضرتِ زینبؑ کو بے پردہ کیا یارب

قیامت میں وہ کیوں کر منہ دکھائینگے پیمبرؐ کو

نثارؔ ہر دم بصد آداب سر اپنا جھکاتے ہیں

نبیؐ کو، حیدرِ کرارؑ، سبطِ پیمبرؐ کو

☆☆☆☆

# سلام

کرلیا دیدارِ حضرت میں نے بھی تقدیر سے
پھر دلِ پژمردہ میں جاں آئی ہے تنویر سے

نام پر حسینؑ کے لازم ہے مِٹ جانا مرا
یہ مری آواز نکلی ہے دِلِ دلگیر سے

اشک خوں کے بہہ گئے ہر آنکھ سے جو پاک تھی
حق و باطل کے سبق کو جب سُنا شبیرؑ سے

حضرتِ زینبؑ کو بے پردہ جنہوں نے کردیا
جکڑے جائیں گے قیامت میں وہ سب زنجیر سے

حق کو زندہ تاقیامت کرگئے ابنِ علیؑ
اور باطل کو فنا کرکے رکھا تدبیر سے

نام تو آٹھوں پہر لیتے ہیں گو شبیرؑ کا
"لوگ واقِف ہی نہیں ہیں مقصدِ شبیرؑ سے"

کربلا میں جب حسینؑ ابنِ علیؑ آئے نثار
گونج اُٹھا میدان سارا نعرۂ تکبیر سے

☆☆☆☆

# سلام

سلامی نام پر حسینؑ کے لازم ہے مرجانا
کہ یہ مرنا بھی ہے دُنیا میں زندہ نام کر جانا

مزہ دیتا تھا میداں میں وہ حضرت کا بپھر جانا
اُدھر مُنہ پھیرنا دُشمن کا اور چہرہ اُنکا اُتر جانا!

رہے سب تشنہ لب لیکن نہ دشمن سے اماں مانگی
اِسے کہتے ہیں سر دینا، اسے کہتے ہیں مرجانا

لگائی آگ گو تشنہ لبی نے اُف نہ کی لیکن
دینِ کو وہی سمجھے، قرآن اِن ہی نے جانا

برائے جنگ اکبر کا وہ رُخصت مانگنا شہہؑ سے
وہ بے خوف و خطر پھر شان سے باندھے کمر جانا

نہیں نثار کچھ عشقِ امامِ وقت سے بڑھ کر
نجات دائمی ہے اُلفت مُرشد میں مرجانا

☆☆☆☆

# سلام

سلامی پی لیا جامِ شہادت شادماں ہوکر
حسین ابنِ علیؓ نے جان دی ذبحِ عظیم ہوکر
زمینِ کربلا نے غم دیا لہو لہاں ہوکر
لبِ دریا وہاں پیاسے رہے سب نیم جاں ہوکر
اِمامِ دوسرا کا کس طرح دیدار حاصل ہو
عزادار بن جاؤں نظر آئیں مجھے مہربان ہوکر
جو اہلِ قافلہ تھے کربلا پہونچے نجف پہونچے
فقط ایک رہ گیا ہوں میں غبارِ ناتواں ہوکر
جوانی میں وطن[1] سے دور کیوں نثآر بیٹھے
زباں بھی بھول جاؤ گے یہاں اہلِ زباں ہوکر

☆☆☆☆

[1]. وطن سے مراد ہے دہلی

# سلام

ہم ہیں ایک بات سے سہمت حسینؑ کی
حق ہی خدا ہے یہ ہے نصیحت حسینؑ کی
مِل جائے گی کبھی نہ کبھی دولت حسینؑ کی
برسے گی ہم پہ بھی کبھی رحمت حسینؑ کی
اللہ کو بھی عزیز تھی عادت حسینؑ
صدیاں گزرنے پر بھی ہے شُہرت حسینؑ کی
اسلام کی حیات ہے جرأت حسینؑ کی
آخر کو کام آگئی محنت حسینؑ کی
کتنی بُلند و بالا ہے شوکت حسینؑ کی
"نظروں میں رب کی کتنی ہے عظمت حسینؑ کی
ہر ایک کربلا میں تھا پتھر بھی رو دیا
وہ خوب جانتا تھا فضیلت حسینؑ کی
کوسیں گے سب یزید کو تا عمر دوستو
اور ہوگی باوقار یہ اُمت حسینؑ کی

دُنیا کے طول و عرض میں محسوس ہو رہی
انصاف کے تقاضوں میں قلت حسینؑ کا

اندازہ اِس کا ہو نہیں سکتا جہاں میں
نظروں میں رب کی کتنی ہے عظمت حسینؑ کی

تا کائنات بھول نہ پائے گا کوئی بھی
ایسی رہی جہاں میں عظمت حسینؑ کی

بے اختیار خونِ جگر کا اُبل پڑا
مُجھ پہ گراں گُذر گئی رحلت حسینؑ کی

یہ درد لے جاؤں گا دُنیا سے اے نثار
کاش کر سکتا میں کوئی خدمت حسینؑ کی

آٹھوں پہر یہ سوچتا رہتا ہوں میں نثار
کس طرح مُجھ کو مِل سکے قربت حسینؑ کی

# سلام

آج کرنا ہے ذِکر عباسؑ و شبیرؑ کا
وار جن پر ہو چُکا کربل میں ہے شمشیر کا

مجلسِ شامِ غریباں آج پھر سے سج گئی
کربلا میں ذِکر ہوگا زینبؑ دِلگیر کا

ہو گیا تھا خوف طاری ظالم کے اُس ایوان میں
سلسلہ چلتا گیا جب نعرۂ تکبیر کا

حق پرست، حق کی خاطر ہی شہادت پا گئے
کوئی بھی اِلزام اُن پہ تھا نہیں تقصیر کا

حضرتِ حیدرؓ پہ میں نے بھیجے ہیں لاکھوں سلام
مل گیا مجھ کو صلاح میرے دِل گیر کا

مُجھ کو لگتا تھا پیمبر کی مہر مجھ پر ہوئی
جب ہوا مجھ پر اثر قرآن کی تفسیر کا

اپنے کردار و عمل سے ہی امر ہیں اس لئے
آج بھی ہے نام زندہ حضرتِ شبیرؓ کا

تم نے دِکھلا دی عقیدت خوب بڑھ کر اے نثار
بڑھ گیا رُتبہ تری تقریر کا، تحریر کا

☆☆☆

# شیرِ مولاؑ

دیناناتھ رفیقؔ کاشمیری

ایک عالم معتقد ہے حضرتِ شبیرؑ کا
چار سو چرچا ہے جس کے حُسنِؑ عالمگیر کا

اُس کے آگے کیا ٹھہر سکتا بلاؤں کا ہجوم
توڑ کر منہ رکھ دیا تھا جس نے چرخِ پیر کا

دیکھتے ہی دیکھتے کُشتوں کے پُشتے لگ گئے
کیا بیاں ہو وصف اُس کے جو ہر شمشیر کا

نام حق پر ڈٹ گیا جو رزم گاہِ زیست میں
ظرف تو دیکھے کوئی اُس صاحب تدبیر کا

وہ تھا اِک مرد مجاہد شیر مولےؑ بالقین
ایک جہاں قائل ہے اُس کی قوتِ تسخیر کا

ظلمتیں خائف تھیں جس کے تیغ پُر تنویر سے
مِہر بھی ہمسر نہیں اُس ماہِ پُر تنویر کا

مردِ مومن خونِ اعدا سے بھی کرتے ہیں وضو
''ایک پہلو یہ بھی ہے اسلام کی تصویر کا''

آج تک ہے ننگِ عالم ہر یزید روسیاہِ
جاوِداں ہے نام لیکن حضرت شبیرؑ کا

شیفتہ ہوں دِل سے میں ابن علیؑ کا اے رفیقؔ
جس سے حاصل ہے شرف اسلام کو توقیر کا

☆☆☆

رفیقؔ صاحب کے حالاتِ زندگی نہیں مل گئے۔

# عاشقؔ کاشمیری

پنڈت شیو کشن زبو عاشقؔ کاشمیری، مشہور مثنوی نگار پنڈت دیا شنکر کول، نسیمؔ لکھنوی کے ہم زُلف تھے۔ آپ کے والد کا نام پنڈت سری کِشن تھا۔ اُردو کے مشہور شاعر ناسخؔ لکھنوی سے تلمذ تھا۔ کشمیری محلّہ لکھنؤ میں بود باش رکھتے تھے۔ آپ پنڈت بدری ناتھ صاحب اور پنڈت کیدار ناتھ صاحب کے خالہ زاد بھائی تھے۔ تاریخ گوئی میں آپ کو یدِ طولیٰ حاصل تھا۔ اور آپ کی جودتِ طبع کا اپنے ہم عصروں میں سکہ بیٹھا تھا۔ نوے سال کی عمر پا کر ۱۸۸۷ء میں بمقام الہ آباد راہی بہ مُلکِ عدم ہوئے۔ آپ کے برادرِ عزیز دیوان ہری کِشن زُبو تھے اور آپ کے چچا زاد بھائی راج کِشن زُبو لکھنؤ کے شُجاع لوگوں میں شُمار کیئے جاتے تھے۔

عاشقؔ کا اُردو کلام فی الحال ناپید ہے۔ فارسی کے بھی بُلند پایہ شاعر تھے۔ اُنھوں نے دُنیا کے سب سے بڑے مرثیہ گو میر انیسؔ کی تاریخ وفات نہایت شُستہ فارسی میں لکھی ہے۔ چونکہ کشمیری پنڈت ہونے کے ناطے اور مرثیہ گوئی سے دلچسپی رکھنے کی وجہ سے اُن کا یہ کلام (تاریخِ وفاتِ میر ببر علی صاحب انیس لکھنوی) محفوظ رکھنے کی وجہ سے

یہاں درج کیا جا رہا ہے۔

## تاریخ وفات ببر علی صاحب انیس لکھنوی

| | |
|---|---|
| انیس مرثیہ گوتا کہ زیں جہاں بگذشت | چہ گوئمت کہ چہا برسر رواں بگذشت |
| نبود شاعر و ذاکر چو او بہ ہند و عجم | بحیرتم کہ چنیں زندہ دل چہ ساں بگذشت |
| ازانکہ نشو و نمائش ز لکھنو بودہ است | سر خیال بلندش زِ آسماں بگذشت |
| بہ بین نزاکتِ طبعش کہ از سُبکِ روحی | برنگِ بُو ز گلستاں سبک گراں بگذشت |
| فغاں کہ مرد محبؑ امام ہر دوسرا | ز مردنش چہ بگویم چہ بر جہاں بگذشت |
| از آں زماں کہ بگوشم نوائے نوحہ رسید | بروز و شب چہ بگویم چہ از فغاں بگذشت |
| گذشت و نامِ نکو را بیادگار گذاشت | بدوشِ بادِ صبا برسرِ جناں بگذشت |
| چو کرد عاشقؔ دِل مردہ فکر تاریخش | بہ ارتحال چنیں برسر زباں بگذشت |

فغاں زندہ بہ ندائے ہمیں رسید بگوش
"انیس مونسِ اہلِ عزا زِ جاں بگذشت"

۱۸۷۴ء

○

# حُسینی الٰمیہ فیچر

پیتامبر ناتھ در (فانیؔ کشمیری)

## یومِ عاشورا

چھُ کیاہ از ہے یہ وۄتھمُت شہر و گامے؟

اَچھو کَنِ خۄن ہاراں خاص و عامے!

سیہ پوش از دَر و دیوار ، بامے

چھُ گومُت مندِنِن از کیاز شامے؟

وۄدٲسی از قودرتُک سوُرے نظامے

گرِہُن سِریس ، سیہ ماہِ تمامے

گُلن ،یتہِ زلن ہنَدی چاک جامے

چھِ کلِ بُلبُل تہٕ دَم پھُٹِ کرِکلہٕ تامے

چھِ ییٚہ حٲران سٲری پوٚختہٕ خامے

ونان ، بۄزلاہ یہ کیاہ گو شامہٕ شامے؟

اما اوٚش کیاز ہاراں ذُوالجناح آو؟

عماما خۄنہٕ سٕری ہیتھ ، بے کُلاہ آو!

گوٚمُت بے آبرو کمی سُنُد عماما؟

گمُت از دَست کَس گُری سُنز زماما؟

---

فانی صابن سوزیہِ کلامہ کتاب مکمل سپدتھ لہٰذا پیوو یہ بطورِ ضمیمہ درج کرُن ۔ (ع ۔ت)

ونان آواز غبی کیاہ؟ یہِ بوٗزِو
چھُ از یومِ سِیہ، غافِل مہٕ روٗزِو
چھُ از عاشورٕ کُے دوہ غرقِ ماتم!
دٔہم تأریخ تَے ماہِ مُحرم
حُسینؑ پول از قولِ شہادت
یہِ کتھ منظوٗرِ حق آس بہرِ اُمّت
بَدورانِ وغا وَقتِ نماز آو
حُسینؑ دوراں دَواں بہرِ نیاز آو
سپُن سُجدَس اندر مولاؑ زمیں بوس
یٔزِیدُن شِمرِ بَد تاکس اندر اوس
تہٕ وولُن گردنے خنجر حُسینسؑ
دَپاں اَمہِ ساتہٕ گو بُنٛلاہ زٔمینس
تِمو زون ختم گئیہِ نٔبی سٕنٛ امانت
اِماماؑ پیوو، تہٕ پیوو قصرِ امامت
مگر مَتہِ تھاٗو حقن زگہِ تِچ اِمامت
امامُ المومنینؑ تا قیامت
کرن طاعت أمِس جنّ و بَشر تام
بجر أمی سُنٛد کرن تسلیم اقوام

نظر تَس مومِنن پٔٹھ آسہِ دائِیم
تولاّ غائبانا روزِ قائِیم
چھےٚ لیکن جاں گُسل اَمی سٕنز جُدائی
چھُ اوٚش ہارُن غمچ اکھ دِل کُشائی
چھُ چشمن ما اَشِس کانٛہہ ٹھان یا ٹھوٚر
یہِ صبرُک سوٚتھ تہِ کوتاہ اَسی تن دوٚر
وٕلو ، بوٗزو یہِ زگہِ تچ نوحہ خوانی
وٕلو ، وُچھِو تہٕ اَشکن پیٚہم روانی

## نوحہ

ہَے ہے ژھٕنہِ گو سون حسینؑ!
ہَے ہے کوٚت گو سون حُسینؑ؟
رَشکِ قمر سُندٕ بون حسینؑ
ہَے ہے کوٚت گو سون حُسینؑ؟
سائِلکن ، مومِنن ہُند سردار
دین و ایمانُک علم برٕدار
کُمی زون ؟ کُمی پچھون حُسینؑ؟
ہَے ہے کوٚت گو سون حُسینؑ؟

تہہِ خنجر روُد سُجدٔ کران
خونۂ سُری گو تُھلیلۂ پران!
تن بہ رضا اوس سون حُسینؑ
ہےَ ہے کوٗت گو سون حُسینؑ؟

کربلآۂ جامِ شہادت چون!
قوربان گو گُرِتھ سوُرے کرُون!
ایثار پیکر سون حسینؑ
ہےَ ہے کوٗت گو سون حُسینؑ؟

## وکھنَے

سِیہ روئی سپز شِمرس ، یُزیدسؔ
چھےٗ حاصِل سُرخ روئی ہر شہیدس
شہادت بہرِ حق عینِ عبادت
بَقا قوۂچ شہیدن ہنُز شہادت
شہادت دین و ایمانۂچ صلابت
شہادت حق پرستی ہنُز ضمانت
حُسینسؑ دیُت حقن اِذن شہادت
یُزیدس ما نمیوو گُرِنس نہ بیعت

کوٚرُن مال و متاع قوربان سورُے

کوٚرُن گرٕ بار پنٕنۍ فان سورُے

حُسینؑ تھٲوِ خوٚدی ہٕندی ژاٲنگو دزٕونی

حُسینؑ تھٲوِ حیاٲکۍ ساز وزٕونی

حُسینؑ اوس قول و فعلک سوٚتھ تہٕ سنگم

کوٚرُن ماٲطلس گُن سَر پٲنُن خم

کٔرِتھ گو اُمتّس شیرازٕ بندی

یہٕ اُس اِسلامہٕ چی اقبال مندی

حُسینؑ اوس محرم رَمزِ شہادت

تھٲوُن لازم یہٕ پانس پیٹھ بہ نیّت

چھےٚ ما کانٛہہ شُری کتھا اٲمۍ ہٕنزٕ شہادت

چھےٚ ایمانٕچ ستھا اٲمۍ ہٕنزٕ شہادت

فنا گو شِمرٕ سُے قاٲتِل حُسینؑ

چھُ ما نام و نشاں باقی یٔزیدُن

☆☆☆

# نوحہ

دِواں لوٚک وٚنی ژےٚ چھے ہر جایہِ، بابوٚ!

ژِ گوکھ وأصِل بہ حق کتھ شایہِ ؟ بابوٚ!

ژِ ہاوَکھ نا پننِ اکھ ژھاے، بابوٚ!

ژِ گوکھ وأصِل بہ حق کتھِ شایہِ؟ بابوٚ!

ژےٚ ما بیعت کرِتھ ظاٗلم یزیدس

بَدل أچھ آسہِ شِمرس زَر خریدس

کوٚرُکھ تہہِ تیغ یکی بے وایہِ بابوٚ!

ژِ گوکھ وأصِل بہ حق کتھ شایہِ؟ بابوٚ

کوٚرُتھ پنہِ ژےٚ اَدا فرضِ شہادت

أنتھ باٗل خودا صاٗبنز مشیّت

دِلس چاٗنس نہِ لج کانْہہ گرائے، بابوٚ!

ژِ گوکھ وأصل بہ حق کتھ شایہِ ؟ بابوٚ!

لَڑاں گُن زوٚن ژِ روٚدُکھ کوٗفین ستی

گمتی أسی ڈھیر لاشن جابجا کتی

دِلیری ما ژےٚ لغزش آیہِ بابوٚ!

ژِ گوکھ وأصل بہ حق کتھ شایہِ ؟ بابوٚ!

نژان اُس وُزملا زَن چاۓ٘نی تلوار
کران گیہِ شاۓمین پیٹھ پے بہ پے وار
ملاۓیکھ بوسہٕ دِنہِ اَتھ آے ، بابوٗ!
ژِ گوکھ واۓصل بہ حق کتھ شایہِ ؟ بابوٗ!
حرٚم تَے بأے بند ، انصار ساۓری
کران روٗدی ژےٚ گت ہر بار ساۓری
ژےٚ ٕستھن سویہِ جنّت دژاے بابوٗ!
ژِ گوکھ واۓصل بہ حق کتھ شایہِ ؟ بابوٗ!

## وکھنَے

ژِتھے ما از چھُ دُنیا تہٕ و بالا
چھےٚ شبیرٕنٟی شہادت بے مثالا
چھےٚ شبیرٕنٟی شہادت زَلزالاہ اَکھ
جگر تیمۍ کرۍ سیہ کارن ہندی شق
چھےٚ شبیرٕنٟی شہادت حِفظِ ایمان
بجر ، حشمت، تھزر ، اسلامہٕ کےٚ شان
چھےٚ شبیرٕنٟی شہادت حق پرستی
گوارا اَتھ چھے ما کانٛہہ زر پرستی

نمان اَتھ شان و شوکت ، کبریائی
وُچھتھ اَتھ کُن چھِ لرزاں قصرِ شاہی
سُہ بنیہٕ گرٛنز گو، ژھپِن ژاو کُفر و اِلحاد
یزیدس گو کنن توحیدٕ کُے ناد

# نوحہ

لول چونُے کوتاہ آو ، بابوٗ!
روے پننہٕ نُے کُنہِ وِزِ ہاو ، بابوٗ!
پیالہٕ صبرُک بھر بُلہٕ آو ، بابوٗ !
روے پننہٕ نُے کُنہِ وِزِ ہاو ، بابوٗ!
کیاہ چھ زخمی ہیرِ بونہٕ پان چونُے !
کلہٕ نیزس پیٹھ چھ پھِرواں چونُے!
تنہِ پننہٕ نے نغمہٕ مُژراو، بابوٗ!
روے پننہٕ نُے کُنہِ وِزِ ہاو ، بابوٗ!
وُنہِ رٔنگین کربلا خوٗنہٕ چانے
ترٛیشہِ کرٛیشہِ وِنی بُتھ چھلان اَشہِ وانے
لولہٕ جامٕک داما چاو بابوٗ!
روے پننہٕ نُے کُنہِ وِزِ ہاو ، بابوٗ!

چون اُمّت وُنہِ گِردابس منز

چانی موٗمن ییٚژ اضطرابس منز

نِژ ناواں چھُکھ وِجہِ واو بابہٕ!

روے پنہٕ نُے گُنہِ وِزِ ہاو ، بابہٕ!

چون ماتم کرِ وِنی میر و فقیر

غم چونُے بابہٕ! چھُ عالمگیر

ڈوٗکھ سونُے چونُے ناو ، بابہٕ!

روے پنہٕ نُے گُنہِ وِزِ ہاو ، بابہٕ!

○

# سلام

حُسینؑ تِمِس پاک ذاتَس سلام

وَفا کیشؑ ، والاصِفاتَسؑ سلام

فِدا اوسِ یَس سرورِ کائناتؐ

تِمِس نازِش کائناتَس سلام

یَسُنْد سوز ہیتھ از چھُ سازِ حیات

تِمِس سوز و سازِ حیاتَس سلام

زباں خشک، لیکن وُٹھن پیٹھ درُود!

تِمِس تشنۂ کام فُراتَس سلام

لڑاں رُودُی یم ترِیشہٕ ہُتؠ فاقہٕ گَش

چھےٚ تِہندِس تہٕ صوم و صلاتَس سلام

حَسنؑ تے حسینؑ اُسی یَس زیبِ دوش

تِمِس سرورِ کائناتَسؐ سلام

حُسینؑ کرِم آسہِ یَس مُومِنَس

تِمِس مَورِدِ اِلتِفاتَس سلام

چھُ ماتم یَسُنْد ماتمِ شش جہات

تِمِس دِلبرِ شَشِ جہاتَس سلام

سپنِٛ فائنیو! بہرِ حق یم شہید

تِمِس شوُبہِ دوہس تہٕ راتَس سلام

# یادِ حسینؑ

یادِ غربت میں مجھے ہر بار آتا ہے حُسینؑ
عالمِ ہجرت میں میرے اِک سہارا ہے حُسینؑ

میں ہوں بندہ، ہیں ہوں خادم، میرا آقا ہے حسینؑ
بعدِ مولائے حقیقی میرا مولا ہے حسینؑ

میرا مندر، میرا قبلہ، میرا کعبہ ہے حُسینؑ
گُردوارا اور میرا اِک کلیسا ہے حسینؑ

رمزِ قُرآن، رمزِ بائبلِ، رمزِ گیتا ہے حسینؑ
طور اور تورات کے جلووں کا جلوہ ہے حسینؑ

جنم سے پہلے یتیمی کی ملی مُجھ کو سند[۱]
ہے اگر ابّا کوئی میرا، وہ ابّا ہے حسینؑ

جان لیوا لُو غضب کی، بادِ حرور و سموم!
ریگ زارِ کربلا میں مِثلِ لالہ ہے حسینؑ!

تشنگاں پر آب عنقا، شعلہ افشاں کربلا
سامنا کس حشر کا کرنے کو آیا ہے حسینؑ؟

خوگرِ کرب و بلا و پیکرِ صبر و رضا
دھوپ کو صحرا کی سمجھے مِثل سایہ ہے حُسینؑ

[۱] میرے والد میرے پیدا ہونے سے چھ ماہ پہلے اچانک انتقال فرما چکے تھے جبکہ میری والدہ ماجدہ "ہی مال" عرف "گنگہ مال" حاملہ تھیں۔ (فانی کشمیری)

ظلمتِ اِلحاد میں لاریب ہے شمس الضحیٰ

موت سے خائف نہیں، حق کا شناسا ہے حسینؑ

عزم آہن کا مجسم ، رزم گہہ کا شہسوار

الاماں! کیا زیرِ خنجر سر بہ سجدہ ہے حسینؑ!!

ہے رجز خوانی میں اِس کی شیرِ اللہؒ کی گرج

اپنی ہر للکار میں بجلی کا کڑکا ہے حسینؑ

برق رفتاری سے اس کی ہے خجل فوجِ یزید

ہے وہ میموں رخش، جس پر ناز فرما ہے حسینؑ

اِسمِ اعظم ہے بدورانِ وغا وِردِ زُبان

کلمہ گو ہے اور سراپا سوزِ کلمہ ہے حسینؑ

تا اَبد گریاں رہے گی گردشِ شام و سحر

بہرِ اُمّت جاں بہ حق ہونے کو آیا ہے حسینؑ

یومِ عاشورا سے قائم ہے شہیدوں کی بقا

حق تو یہ ہے سب شہیدوں کا مسیحاؑ ہے حسینؑ

یومِ عاشورا ہے تجدید شہادت کا پیام

کاشفِ رمز شہادت غائبانہ ہے حسینؑ

جس حسینؑ نے بہرِ اُمّت نذرِ حق سب کچھ کیا

کیا جہاں نے دوسرا ایسا دکھایا ہے حسینؑ

آج ہر ہر داستاں ہے داستانِ کربلا

خامہ و افکارِ فانی پر بھی چھایا ہے حسینؑ

# سلام بہ حضورِ امامِ عالی مقام مولا حسینؑ

السّلام اے ابنِ حیدرؓ ! السلام
السلام اے شیرِ صف در ! السلام
اَے اَمین دین و اُمّت ! السلام
اے حفیظ شرعِ اَطہر ! السلام
عظمت و شانِ امامت ! السلام
پیشوائے قومِ اَطہر! السلام
اے شمیم گلشن زہراؑ السلام
یادگارِ آلِ سرورؐ السلام
السلام اے نورِ چشم بو تُرابؑ
اے سوارِ دوشِ سرورؐ ! السلام
السلام اَے پیکرِ حِلم و رضا!
ساجدِ حق زیرِ خنجر! السلام
السلام اے منبع جود و سَخا!
بے نیازِ جاہ و افسر! السلام

اے شہیدِ ریگ زارِ کربلا!

اے شبیہ آں پیمبرؐ! السلام

اے شہِ اَبرار و احرارِ جہاں!

اَے جری سالارِ لشکر! السلام

اے موقّر اِفتخارِ انبیاءؑ!

جلوۂ حق ، مہرِ انور! السلام

اے نوائے رحمۃً لِلعالمینؐ!

واردِ "اللہ اکبر"! السلام

نوحہ خوانِ اکبرؑ و عباسؑ و حُرؑ!

سُوگوار ذبحِ اَصغرؑ ! السلام

☆☆☆

# نوحہ اِمام عالی مقام حُسینؑ

ماتم میں کِس کے آنسوؤں کا سیل ہے رواں؟
ژولیدہ مو ہے کس لئے ہر پیر، ہر جواں؟
ہر دِل میں کِس کا کرب و غم ہے تشنۂ بیاں؟
اک اِضطراب ظاہر و باطن میں ہے عیاں!

ہاتف نے دی نِدا کہ وہ مولا حُسینؑ ہے
صف دَر علیؓ کا صف شِکن بیٹا حُسینؑ ہے

پژمُردہ کیوں ہے آج ہَر ہَر شاخ، ہر کلی؟
گریاں ہیں کِس کی بیٹاں نازوں پلی پلی؟
باطل سے محوِ جنگ، پر لب پر ہے "یا علیؓ"
ہیں تشنہ کام کِس کے یہ بیٹے مہابلی؟

ہاتف نے دی نِدا کہ وہ مولا حُسینؑ ہے
صف دَر علیؓ کا صف شِکن بیٹا حُسینؑ ہے

کس کے حلیف ہو گئے ہیں یک بہ یک شہید؟
ٹھکرائی کس کے عزم نے ہے بیعتِ یزید؟
چھوٹی نہ کس کے ہاتھ سے ایمان کی کلید؟
لاگو ہے کس کی جان کا وہ شمرِ زر خرید؟
ہاتف نے دی ندا کہ وہ مولا حسینؑ ہے
صفدر علیؑ کا صف شکن بیٹا حسینؑ ہے

ہے قحطِ آب! کون ہے غسال، گورکن؟
صحرا میں مِل سکے کہاں تابوت یا کفن؟
کس نے سلائے ریت میں ہیں اپنے سیم تن؟
کس کی نظر سے ہو گئے اوجھل ہیں گل بدن؟
ہاتف نے دی ندا کہ وہ مولا حسینؑ ہے
صفدر علیؑ کا صف شکن بیٹا حسینؑ ہے

تنہا مگر غنیم سے وہ لڑ رہا ہے کون؟
کھا کھا کے زخم اشقیا پر چڑھ رہا ہے کون؟
ہر لمحہ اپنے قول پر وہ اڑ رہا ہے کون؟
تہلیل رزم گاہ میں وہ پڑھ رہا ہے کون؟
ہاتف نے دی ندا کہ وہ مولا حسینؑ ہے
صفدر علیؑ کا صف شکن بیٹا حسینؑ ہے

وقتِ نماز آگیا ، ہے کون سجدہ ریز؟
گردن پہ کس کی چل گئی ہیہات تیغ تیز؟
سُن کر عرب لرز اُٹھا یہ قتل شَر انگیز؟
کِس کا لہو ہے خرمَن باطل پہ برق ریز؟
ہاتف نے دی نِدا کہ وہ مولا حُسینؑ ہے
صف درِ علیؓ کا صف شِکن بیٹا حُسینؑ ہے

☆☆☆

# نوحہ ارضِ کربلا

ہَر ہَر زُبان گُنگ ہے، خامہ بھی لنگ ہے
کیا ہو بیان؟ عراق کا کیا حال و رنگ ہے؟
ہے غرقِ خون پھِر وہ پاک ارضِ کربلا!
کوئی یزید پھِر حسینؑ سے محوِ جنگ ہے
گولوں بموں کی آگ میں دِن رات، صُبح و شام
جھلسے عِراق و شام کا پھِر انگ انگ ہے!
آتش فشاں ہے ہر طرف کھلیان کھیت پر
چاہے کوئی خدنگ یا کوئی تفنگ ہے
وحدت سرا جہاں تھے کُل مُرغانِ خوش نَوا
اُس سرزمین پہ آج کیوں آکاش تنگ ہے؟
بھونچال نے غریب کو بے خانماں کیا
رہنے کو گھر نہ سونے کو کوئی پلنگ ہے
لائیں کہاں سے ڈھونڈ کے آبِ حیات کو؟
خونین پھِر فُرات کی ہَر ہَر ترنگ ہے!

سنگسار کیوں شرافت و عصمت کے ہیں حرم؟
ہوش و خرد نے نوش کی کیسی یہ بھنگ ہے؟
جس دِل میں بہرِ ناتُواں اُٹھتی تھی ہوک سی
اب دِل وہ دِل نہیں رہا، وہ مثلِ سنگ ہے
کیا کیجئے اِک مردِ حق آگاہ کی تلاش؟
درویش کے لباس میں بیٹھا ملنگ ہے
مشکوک آج حضرتِ انسان کی ذات ہے
پہچان اِس کی کون سا مخصوص رنگ ہے؟
کیا راہ سے بھٹک گیا ہے ''نائب خُدا''[1]
آدم کا حال دیکھ کے ابلیس دنگ ہے
''تہذیب نو'' کا اِدّعا مُدّت سے ہے ہمیں
سیکھا نہ ہم نے آج تک جینے کا ڈھنگ ہے
جوبن پہ اپنے آج ہے عُریانیت کا دور!
ہر ہر ادائے حُسن خود مضراب و چنگ ہے
آدم کُشی کے الاماں! منظر ہیں کیا مُہیب!
باقی نہ ذوق و شوق، نہ کوئی اُمنگ ہے

☆☆☆

[1] حضرت انسان (ع۔ت)

# یومِ عاشورا......آئینہ کربلا

یہ کیا شور و شر ہے بپا؟ یا حُسینؑ!
یہ ماتم ہے کیوں جا بجا ؟ یا حُسینؑ!

بہ ہر سو ہے کِس کا لہو مَوج زن؟
ہے ہر ہر گلی کربلا، یا حُسینؑ!

ہے ہر قلب مُضطر تری یاد میں
نہیں تو کسی سے جدا، یا حُسینؑ!

تصّور سے تیرے ہے دِل پُر ضِیا
یہ ہے معرفت کا دِیا، یا حُسینؑ!

ہے ہر ہر زُباں پر تری داستاں
ہے ہر ہر نفس کی نِدا، یا حُسینؑ!

ہیں خُونین اشکوں کے جھرنے رواں
ہے ہر سِمت آہ و بکا، یا حُسینؑ!

فضائیں، فضائیں ہیں سب مُرتعش
ہیں لرزش میں ارض و سما، یا حُسینؑ!

ہے تیری شہادت پہ گِریاں جہاں
شب و روز، صبح و مسا، یا حُسینؑ!

یہ ذوقِ شہادت ترا، الاماں!
ہے اِس پر خدا خود فِدا، یا حُسینؑ!

تیری جاں سُپاری پہ مرغوبِ حق
ہے ہر ہر تمہاری ادا، یا حُسینؑ!

یہ لڑنا تیرا تشنہ لب، تشنہ کام
کڑا امتحان ہے بڑا، یا حُسینؑ!

پڑھی زیرِ خنجر ہے کس نے نماز
جہاں میں تمہارے سوا؟ یا حُسینؑ!

شہادت ہے تیری رضائے خدا
تصدق ہے یہ بے بہا، یا حُسینؑ!

تیرا قتل سجدے میں زیرِ حسام
شہادت کی ہے انتہا، یا حُسینؑ!

مُسلّم تیری دین و ایمان سے ہے
جفا سہتے سہتے وفا، یا حُسینؑ!

تیرے سوگ میں عرش ہے سر نگوں
سیہ شب نے اوڑھی ردا، یا حُسینؑ!

یہ تیری شہادت کا اعجاز ہے
فنا پر ہے غالب بقا، یا حُسینؑ!

ہے تیری شہادت نویدِ حیات
ہے اُمت کی اس سے بقا، یا حُسینؑ!

ہے دلدوز کتنی جدائی تیری!
ہے کہنا کٹھن "الوداع! یا حُسینؑ!"

تیری ذات اقدس پہ لاکھوں سلام
جو محور ہے اسلام کا، یا حُسینؑ!

سفینہ ہے اُمت کا گرداب میں
ہے اس کا تو ہی نا خدا، یا حُسینؑ!

مُداوا ہے اُمت کے ہر درد کا
فقط تیرا دست شفا، یا حُسینؑ!

زہے! یاس و حرماں کی ظلمات میں
تو ہے مِثلِ شمس الضحیٰ ، یا حُسینؑ!

"ہے واجب سدا سوگ شبیرؑ کا"
یہ ہاتف سے آئی نِدا، یا حُسینؑ!

تیری تعزیت کا یہ سر بستہ راز
ہے فائی پہ یکسر کُھلا، یا حُسینؑ!

اِجابت کے طالب ہیں سب نوحہ خواں
اُٹھائے ہیں دستِ دُعا، یا حُسینؑ!

ہے عاشورہ آئینہ کربلا
المناک منظر نما!، یا حُسینؑ!

☆☆☆

# KHOONA ACHAR

By

*Irfan Turabi*

Turabi Publication
KAWAPORA, SONAWARI, KASHMIR, PIN: 193501
Ph: 9469038296

Printed at JK Offset Printers, 315 Jama Masjid Delhi- 1100 06